| | | |
|---|---|---|
| کھلاتے ۔ پلاتے | دور کرساقی ۔ پرنور کرساقی | سات ہے ۔ دھات ہے |
| نور تھے ۔ پور تھے | دھن کے ۔ من کے | بہانے جائے ۔ جانے جائے |

اس تفصیل سے ظاہر ہوتا ہے کہ اس قدیم ترین دیوان میں حروف ذ ۔ ص ۔ ط ظ ۔ ع ۔ ف ۔ ق ۔ ک ۔ گ اور ل کی ردیفوں میں غزلیں موجود نہیں ہیں ۔ یہ نہیں معلوم ہو سکتا کہ ان ردیفوں میں بادشاہ نے اس وقت تک غزلیں لکھی ہی نہیں یا یہ غزلیں درج تھیں اور بعد کو جلد سازی کے وقت تلف ہوگئیں ۔

## کتب خانہ نواب سالار جنگ بہادر کا دوسرا نسخہ

نواب سالار جنگ بہادر کے کتب خانہ کا دوسرا نسخہ بھی شاہی ہے اور بادشاہ کی وفات کے بعد مرتب ہوا ہے اور بہت ممکن ہے کہ سلطان محمد قطب شاہ نے ۱۰۲۲ھ میں جو نسخے مرتب کرائے (اور جو ٹیپو سلطان کے اور دیگر کتب خانوں میں موجود تھے) ان کے ساتھ کا ہو ۔ یہ ناقص الاول ہے اس لئے مثنویاں طویل قصیدے اور ترجیع بند اس میں شامل نہیں ہیں البتہ رباعیات مکمل حالت میں موجود ہیں ۔ ہمارے مرتب کردہ کلیات میں جن جن نظموں کے آخر میں ج لکھا ہے وہ اسی دیوان سے ماخوذ ہیں اور جو غزلیں قدیم دیوان میں نہ مل سکیں وہ اسی سے حاصل ہوئی ہیں ۔ چونکہ اس میں قدیم دیوان کے مرتب ہونے کے بعد کا کلام بھی درج ہے اور مصنف کے جانشین نے اس کو مرتب کیا ہے اس لئے

ہم نے اس کو مقدمہ میں یا کلیات میں نسخۂ جدید یا حرف ج سے یاد کیا ہے۔

نسخۂ قدیم اور نسخۂ جدید کا نمایاں فرق یہ ہے کہ پہلے میں شاعر کا تخلص اکثر معانی درج ہے اور دوسرے میں اکثر قطب شاہ۔ اس وجہ سے ابتدا میں یہ خیال ہوا کہ شاید پہلا سلطان محمد قلی کا کلام ہے اور دوسرا سلطان محمد قطب شاہ کا لیکن بعد میں تحقیق سے پتہ چلا کہ دونوں کلام ایک ہی مصنف کے ہیں۔ کیونکہ صرف متعدد نظمیں اور غزلیں دونوں میں مشترک ملیں بلکہ جن مقطعوں میں پہلے دیوان میں معانی درج ہے انہی میں دوسرے دیوان میں قطب شاہ لکھا گیا ہے مثلاً صرف چند مقطعوں کے مصرعے نمونے کے طور پر لکھے جاتے ہیں۔

| جدید دیوان | قدیم دیوان |
|---|---|
| قطب شہ سب شہاں میں ہے شہنشاہی خدا کا | معانی سب شہاں میں ہے شہنشاہی خدا کا |
| قطب شہ شعر ترا تو لکھے ہیں دست بدست | معانی شعر ترا تو لکھے ہیں دست بدست |
| پیا کا حسن قطب شہ ہے جگ میں جیوں انوار | پیا کا حسن معانی ہے جگ میں جیوں انوار |
| اے قطب شہ توں چھپا کر کاہے پیتا ہے شراب | اے معانی توں چھپا کر کاہے پیتا ہے شراب |
| قطب شہ ترا زرگری کوئی نہ بوجھیں | معانی ترا زرگری کوئی نہ بوجھیں |
| شکر ایزد کر قطب شہ رات دن آنند سوں | شکر ایزد کر معانی رات دن آنند سوں |
| قطب شہ ریا ترک کر خوش اچھیں جم | معانی ریا ترک کر عیش سوں اچھ |

معلوم ہوتا ہے کہ خود سلطان محمد قلی نے آخر کو معانی کی جگہ قطب شہ تخلص کو ترجیح دی تھی اس لئے پہلا دیوان مرتب ہونے کے بعد جو کچھ لکھا وہ اسی تخلص سے لکھا ہے اور یہ بھی ہو سکتا ہے کہ اس کی وفات کے بعد سلطان محمد نے اس کا کلام مرتب کرتے وقت ہر جگہ سے معانی نکال کر قطب شہ ڈالدیا ہو۔

یہاں یہ امر بھی واضح ہو جانا چاہئے کہ سلطان محمد قلی بعض وقت دونوں تخلص استعمال کرتا تھا جس کی مثالیں گزشتہ نسخے کے تذکرے میں لکھی جاچکی ہیں ایسے اشعار جن میں دونوں تخلص استعمال کیے گئے ہیں اس نسخہ میں بعینہ موجود ہیں۔

معانی تخلص کے علاوہ سلطان محمد قلی ایک اور تخلص ترکمان بھی لکھا کرتا تھا اور سلطان محمد قطب شاہ نے ترتیب کلیات کے وقت جہاں لفظ معانی کو قطب شاہ سے بدل دیا ترکمان کے تخلص کو بھی متروک کرنے کی کوشش کی ہے چنانچہ قدیم دیوان میں ایک شعر ہے۔

جانتے دارو سکیاں درد کا نیہہ دوا ہوسے ترکماں انکے دست

یہ شعر اس دیوان میں بھی موجود ہے لیکن اس میں لفظ ترکمان موجود نہیں ہے بلکہ مصرعہ ثانی کو یوں بدل دیا گیا ہے ع نیہہ دوا ہوسے نہ ہر گز ان کے دست

دیوان کے ان دونوں نسخوں کے مشترک کلام میں اگرچہ زیادہ اختلاف نہیں ہے تاہم بعض جگہ کافی فرق پیدا ہوگیا ہے۔ ذیل میں ایک غزل درج کی جاتی ہے جس کے اختلاف بطور نمونہ کام دیکھتے ہیں

ہم نے کلیات کی ترتیب کے وقت ان اختلافات کو احتیاط کے ساتھ حاشیوں پر یا الفاظ کے نیچے ہی ظاہر کر دیا ہے۔ اس لئے یہاں صرف یہ ایک غزل کافی ہے :۔

| جدید دیوان | قدیم دیوان |
| --- | --- |
| بعینہٖ | نبی شہر کا سو کیا ہے پری بول منج کوں نام |
| | احرام اس کا باندھوں گا ہور پکڑوں گا صیام |
| جن نام وہنیہ نابو جھے وو کاں وکیان کا | جن نام وہنیہ نابوجھے دو گن دکیان کا |
| جے نا بوجھے سو عقل انوں کا سبھی ہے خام | کن نا بوجھے سو عقل انوں کا سبھی ہے خام |
| بعینہٖ | ایسا پلا شراب کہ سب دل تھے جائے دھوئے |
| وہ نقش کا نگار کریں میرے دل مدام | وو نقش کار توم کریں میرے دل مدام |
| بعینہٖ | انگار رہ خاک یاد کیا تج تو جیو دیا |
| جیو دیکھ اس پہ بھیجیا ہوں توں آپنا سلام | جب تجے دیکھیا ہوں تو بھے کیا ہوں تجھے سلام |

(اس کے بعد دو شعر بعینہٖ دونوں نسخوں میں درج ہیں)

| جدید دیوان | قدیم دیوان |
| --- | --- |
| دوڑا یا ہے عقل جتا اتنا دوڑیا | دوڑایا ہے عقل جتا اتنا دوڑیا |
| بعینہٖ | دوڑانے نا تو بھی دیوے دشنام میرا کام |
| اے پند گو قطب شہ کوں کیا پند کہتے ہیں | اے پند گو معانی کو کیا پند کہتے ہیں |
| بعینہٖ | اس کام باج آپ پہ کیا ہے سبھی حرام |

اس سلسلے میں یہ نہیں کہا جا سکتا کہ یہ تبدیلی خود سلطان محمد قلی نے بعد کو اپنے کلام میں پیدا کی یا اس کے بعد اس کے جانشین اور مرتب دیوان سلطان محمد قطب شاہ نے اپنے چچا کے کلام پر نظر ثانی کی۔ چند مثالیں ایسی ہیں جن سے اندازہ کیا جا سکتا ہے کہ شائد سلطان محمد نے بعض لفظ بدل دئے ہوں۔ چونکہ وہ چچا کے مقابلے میں زیادہ پابند مذہب اور متقی تھا اور عیش و عشرت

کی طرف مائل نہ تھا اس لئے ممکن ہے ذیل کے مصرعہ میں عیش کو خوشی سے بدل دیا ہے۔

ع ساقیا ترک کر عیش سوں اچہ کا نسخہ جدید ع قطب شہ ریا ترک کر خوشی اچھیں جم

بعض اشعار میں تبدیلی کی وجہ سے شعر میں کسی نہ کسی طرح کی خوبی پیدا ہو گئی ہے اس قسم کی چند مثالیں درج ذیل ہیں :۔

| جدید دیوان | قدیم دیوان |
|---|---|
| عاشقاں کے شعر جگ میں جگ جگے | (۱) عاشقاں کے شعر تھے جگ مگا اٹھے |
| ان اساساں روشنی ہے آفتاب | میری آہ کا آگ جیوں ہے آفتاب |
| (یعنی عاشقوں کے شعر دنیا میں ہمیشہ رہتے ہیں اور ان کی آہوں سے آفتاب کو روشنی ملتی ہے) | (یعنی عاشقوں کے شعر سے چمک اٹھے کیونکہ میری آہ کی آگ آفتاب کی طرح ہے) |
| نظر تج یہ ہے کیا تماشہ کا حاجت | (۲) نظر تج پہ ہے کیا تماشہ کا حاجت |
| نہیں سبز خط انگے خضرا کا حاجت | نہیں سبز خط آگے چنپا کا حاجت |
| طبیباں کریں تس کوں بالی سوں دارو | (۳) طبیباں کریں منج کوں بالی سوں دارو |
| کہ اس بالی کوں نہیں ہے بالا کا حاجت | کہ بالی ہیں سو من ہے بالا کا حاجت |
| ہمن مدعا مدعی نہ بوجھے کچ | (۴) ہمن مدعا مدعی نہ بوجھے کچ |
| نکو بحث کرنیں ہے غوغا کا حاجت | نکو بحث کرنیں ہے اعدا کا حاجت |

یہ کہا جا چکا ہے کہ ابتدا میں خیال تھا کہ یہ دیوان محمد قطب شاہ کا ہوگا نہ کہ محمد قلی کا اور اسی خیال سے نمائش یوم دلی میں اس کو سلطان محمد کے دیوان کے نام سے پیش کیا گیا اور مطبوعہ فہرست مخطوطات نمائش دلی میں بھی وہ اسی نام سے درج ہے۔ لیکن یہ صحیح نہیں۔

مندرجہ بالا دلائل کے علاوہ ایک اور دلیل بھی ہے جس کی وجہ سے یہ دیوان محمد قلی ہی کا ثابت ہوتا ہے۔
قلی کے معنی غلام کے ہیں۔ اور محمد قلی سے مراد غلام محمد۔ چنانچہ سلطان محمد قلی نے اپنی اس غلامی پر ہر جگہ فخر کیا ہے۔ اور اپنے اشعار میں صاف صاف محمد قلی لکھنے کی جگہ "غلام محمد" یا محمد کا غلام لکھا ہے۔ اگر یہ دیوان سلطان محمد قطب شاہ کا ہوتا تو وہ اس لفظ غلام پر اتنا زور نہ دیتا کیونکہ اس کا نام محمد سلطان مرزا تھا اور لقب سلطان محمد قطب شاہ۔ اس طرح سے اس کے نام یا لقب کو قلی یا غلام کے لفظ سے کوئی تعلق نہیں ہے اور وہ خاندان قطب شاہیہ کا پہلا بادشاہ ہے جس نے اپنے نام کے آگے قلی کا استعمال نہیں کیا حالانکہ اس کے جملہ پیش روؤں نے اس کا التزام کیا تھا مثلاً محمد قلی، ابراہیم قلی، سبحان قلی، جمشید قلی اور سلطان قلی، سلطان محمد قطب شاہ نے اپنے لقب کے ساتھ لفظ قلی اس لئے استعمال نہیں کیا ہوگا کہ

۱۔ اس کے باپ کا نام محمد امین ابن ابراہیم قلی قطب شاہ تھا نہ کہ امین قلی
۲۔ وہ تخت نشینی کے بعد بھی اپنے پیش روؤں کی طرح اپنے نام محمد یا سلطان کے آگے قلی کا لفظ نہیں بڑھا سکتا تھا کیونکہ خود اس کے پیش رو کا نام محمد قلی تھا اور سلطان قلی بانی سلطنت کا نام تھا۔ اور ممکن ہے کہ التباس سے بچنے اور اپنی انفرادیت قایم رکھنے کے لئے اس نے ان دونوں سے علحدہ لقب اختیار کیا ہو۔ یا چونکہ اس کی والدہ سیدہ تھیں اس لئے خود کو اپنے پیش روؤں سے ممیز کرنے اور اپنے سے ایک نیا سلسلہ شروع کرنے کی خاطر اس نے خود کو بغیر لفظ قلی کے

التزام کے مشہور کیا۔ اور واقعہ یہ ہے کہ اس کے بعد کے دونوں بادشاہوں (عبداللہ قطب شاہ اور ابوالحسن قطب شاہ) نے بھی قلی کا لفظ استعمال نہیں کیا۔

غرض یہ دیوان محمد قلی ہی کا ہے کیونکہ اس میں جگہ جگہ لفظ قلی کی مناسبت سے محمد کی غلامی پر زور دیا گیا ہے نیز ایک شعر میں شاعر نے اپنا پورا نام بھی لکھ دیا ہے یعنے ؎

سدا ہے داس محمد قلی محمد کا      علی کی مہر ستی سکھ انند پائے آج

## ۷۔ سالار جنگ بہادر کے کتب خانہ میں ایک قدیم نسخے کے مختلف اوراق

کلیات محمد قلی پر کام کرنے کے اثنا میں نواب سالار جنگ بہادر کے کتب خانے میں کلیات محمد قلی کے چند اوراق داخل ہوئے جو پہلے دو دیوانوں سے بالکل مختلف تقطیع کے کسی قدیم مطلا و مذہب نسخے کے منتشر اوراق معلوم ہوتے ہیں۔ ان سے چند نئی غزلیں اور مرثیے دستیاب ہوئے اس واقعہ سے پتہ چلتا ہے کہ محمد قلی کے دیواں کی کئی نقلیں کی گئیں تھیں جو اب تک موجود ہیں۔

## ۸۔ کتب خانہ آغا حیدر حسن صاحب۔

یہ نسخہ حال کا نقل کیا ہوا ہے اور معلوم ہوتا ہے کہ کتب خانہ نواب سالار جنگ بہادر ہی کے پہلے دیوان کی نقل ہے۔ میں آغا صاحب کا شکر گزار ہوں کہ انھوں نے اپنا نسخہ عرصے تک میرے استعمال کے لئے وقف کر دیا تھا۔

# نظموں کی تفصیلی فہرست

(۲۲۰ نظمیں اور ۱۶۳۹ اشعار)

## (۱) حمد (۵ نظمیں ۔ ۱۳۵ اشعار)



## (۲) نعت (۵ نظمیں ۔ ۴۳ اشعار)



نوٹ ۔ ج سے مراد دیوان جدید اور ق سے مراد دیوان قدیم ہے ۔

## (۶) عید میلاد نبی (۶ نظمیں ۴۵ اشعار)



## (۷) عید بعثت نبی (۵ نظمیں ۔ ۳۷ اشعار)



## (۸) شب معراج (ایک نظم ۔ ۵ شعر)

## (۹) عید سوری (۵ نظمیں ۔ ۳۵ اشعار)



## (۱۰) عید مولود علی (۹ نظمیں ۔ ٦٦ اشعار)

## (۱۱) عید غدیر (۸ نظمیں ۔ ۶۲ شعر)



## (۱۲) شب برات (۱۰ نظمیں ۔ ۷۷ اشعار)

## (۱۳) ہلال عید و عید رمضان (۱۱ نظمیں ۔ ۸۹ اشعار)

## فہرست

## (۱۸) سالگرہ (۱۰ نظمیں ۔۸۶ اشعار)



## (۱۹) جلوہ اور دیگر رسوم (۸ نظمیں ۔۵۲ اشعار)

## ی

# ن

## (۲۵) دوسری پیاریاں (۱۰ نظمیں۔ ۷۴ اشعار)

## (۲۶) ناز (۹ نظمیں ۶۶ اشعار)



## (۲۷) نیاز (۶ نظمیں ۴۸ اشعار)

# ف



## (۲۸) افسانۂ محبت (۷ نظمیں ۵۱ اشعار)



## (۲۹) متفرق۔ (۴ نظمیں۔ ۲۳ اشعار)

چندر سور تیرے نور تھے، نِس دن کوں نورانی کیا
چاند سورج سے رات

تیری صفت کِن کر سکے، توں آپی میرا ہے جیا
کون تو آپ ہی روح

تج نام منج آرام ہے، منج جیو سوں تج نام ہے
تیرا (تجھ) میرا (مجھ) میرا روح تیرا

سب جگ کوں تجہ سوں کام ہے، تج نام جَپ مالا ہوا
دنیا سے تیرا

تج یاد میں جگ موہیا، ہے جگ اُپر تیرا میا
تیری دنیا فریفتہ ہے محبت

جو جگ منگے سو توں دیا، توں ہی جگت کا ہے دیا
دنیا مانگے تو

جیتا ہوں تیری آس تھے، آیا ہے رحم آکاس تھے
سے سے

جے کچ منگوں تج پاس تھے، سو ہے سو منج کوں توں دیا
جو کچھ مانگوں تجھ سے مجھ تو

بہوتک میا سیتے اپن، دیتا قطب کوں سب دکھن
بہت ہی محبت سے خود ہی

یسوں نبی کا نِت چرن، جب لگ ہے تن میانے جیا
سر پر ہمیشہ قدم تک جسم میں روح (ج)

( ۲ )

بندا ہوں گنہ گار خدا میرا گنہ بخش | تج لطف کیرا فیض خدا منج کوں مدا بخش
بندہ | تیرے کا مجھ کو
تج لطف تھے موجود ہوا جیو سیتی میں | اپ رحم کے نوراں سوں مرے دل کوں جلا بخش
تیرے سے روح سے | سے اپنے
دھریا ہے دو جگ پرتوں میا عالم ولیکن | اپ مہر کے آدہار سوں منج فیض خدا بخش
دھرا عالم محبت | اپنے سے مجھے
منج جیو کے پھل بن کوں کر اپ شوق سوں تازہ | منج نین کے درپن کوں اپس مکھ تھے صفا بخش
میرے دل پھولبن کو اپنے سے | میری آنکھ آئینہ کو اپنے چہرہ سے
یک جیب سوں کرتا ہوں تجے شکر ہزاراں | بھی شکر کرن منج کوں تو توفیق نوا بخش
ایک زبان سے تیرے | پھر کرنے کے لئے مجھے ہی
منج بخت کے تارے کوں سدا رکھ توں جھلکتا | منج عیش کے سورج کوں دن دن توں ضیا بخش
تو کو | میرے روز بروز تو
صدقے نبی کے قطب کوں اپ لطف میا تھے | دکھ درد سبھی دور کر ہور سکھ شفا بخش
اپنے محبت سے | اور آرام (ج)

( ۳ )

کیا موجود اپنے جود تھے منج جان غمخور کوں | دیا ہے جوت اپنے نور تھے موطیٔ الانور کوں
سے میری | روشنی سے میری
نہ دکھلاؤں کسی جوہر فرد شاں کوں مرا جوہر | دیا حق روشنی سب جوہراں میں میرے جوہر کوں

خضر ہور چشمۂ حیواں ہمیں ہور نینہہ یا ہیں کا — سو مکھ تھے روشنی پایا خبر کر شاہ خاور کوں
اور ہم اور عشق — رخ سے

اچھوں..... اچھوں ہیں پاٹ تیرا لطف منج بس ہے — لکھیا تج ناؤں منج تر پر ہزاراں شکر داور کوں
رہوں مجھے — لکھا تیرا نام میرے

کیا تج نینہہ کا بارا منجے چوندھر سو سب حیراں — ہمیں سجدہ کریں دایم ہمارے من کے منبر کوں
تیرے عشق کی ہوا نے مجھے چاروں طرف — ہم دل

کھلیا ہے سب پھلاں میں آج سر تھے ایک پھل تازا — طرہ اس پھول کا گند کر رکھیں ابے بیب افسر کوں
کھلا پھولوں پھر سے پھول — گوندھ

گیا سب پھول کا نوبت سو اب ہن پھول نوبت ہے — سدا رکھ آپ ..... یا رب توں اس سرو صنوبر کوں

صرافاں بیٹھے ہیں صرافی سو اس نینہہ کی دوکاں — ہوئے ہیں جال کے تیکیے سو دھن تج حسن کے زر کوں
عشق — پیسے حسین تیرے سونے

معانی کے سو میلے کپڑے نا دیکھو کہ عاشق ہے — سو کپڑے کاڑ کر دیکھو کہ بلکڑیا ہے تن در کوں
نکال کپڑا تمہارے (ق)

(۴)

تمہیں جگ کا سامیا یا حفیظ — تمہیں جگ کوں سرجائیا یا حفیظ
تو ہی دنیا — تو ہی نے دنیا کو پیدا کیا

جو کوئی ہیں درماندے ان کوں سدا — تمہیں کرنے ھارا ادیا یا حفیظ
کو — تو ہی والا کرم

ترے دوست کے باٹ کی گرد تھے — دے منج نین کوں توتیا یا حفیظ
راہ سے — میری آنکھ کو سرمہ

جدہاں لگ اہے جیو منج تن منے — جلا منج کوں یا حیا یا حفیظ
(جب تک ہے روح میرے جسم میں — مجھے)

بہوتیک دَرد مند ہوں منج کھلا — ترے لطف کا مومیا یا حفیظ
(بہت ہی — مجھے)

جکچ حال تھا سو کھیا ہوں تجے — کھیا مان میرا کھیا یا حفیظ
(جو کچھ — تجھے — کہا — کہا)

نبی علی قطب بندے پہ جم — لیا دھر میا ہر میا یا حفیظ
(ہمیشہ — لا — محبت) (ج)

(۵)

مناجات میرا تو سُن یا سمیع — منجے خوش تو رکھ رات دن یا سمیع
(مجھے — تو)

بھلا کر بھلا منج سوں جو ہوے گا — برا کر برا منج سوں جن یا سمیع
(مجھ سے — مجھ سے)

مرے دوستاں کوں توں نِت دے جنت — مرے دشمناں کوں اگن یا سمیع
(تو ہمیشہ — کو آگ)

آبادان کر ملک میرا سو توں — بسا سو توں دے میرا سن یا سمیع

سکل تخت پر میرا یوں تخت کر — انگوٹی پہ جوں ہے نگین یا سمیع
(سب کے — اسطرح — انگوٹھی — جسطرح)

مرا شہر لوگاں سوں معمور کر — رکھیا جوں توں دریا میں من یا سمیع
(لوگوں سے — رکھا جسطرح تو نے)

مرادات کا جم ترنگ سار قطب — او سے سار ہت دے عنین یا سمیع
(مرادوں ہمیشہ گھوڑا کی طرح — ہاتھ باگ) (ج)

تج مکھ اجت کے جوت تھے عالم دِنپھارا ہوا
تیرے رخ — جوت؛ روشنی سے — روشن
تج دین تھے اسلام لے مومن جگت سارا ہوا
تیرے — سے — عالم

یک لاک اسّی ہے پیغمبراں آئے جگت میانے ولے
ایک لاکھ — پیدا ہوئے دنیا میں لیکن
تج پر نبوت ہے ختم سب تھے توں ہی پیارا ہوا
تجھ — سے

انبر ترنگ زیں چند نوا چابک برنگ تس بجلی
آسمان گھوڑا — چاند نیا — اسکی بجلی
سورج کرن پرچھ دے غاشا بدل کا را ہوا
نظر آئے — بادل

توں ڈر کھلا ہے نرملا یا کھر ستارے جھمکنے
محور سُہی فتراک جوں توں سوں پھراں بارا ہوا

دھرتی سُرنگیں فرش کی چوندصر سمد جو حوض ہے
زمین — چاروں طرف سمندر مثل
چھپّر پلنگ سات آسماں پنکھا سو تج بارا ہوا
تیرا — ہوا

جنت کتے تر جگ جس سوں یک چمن تج باغ کا
کہتے ہیں عالم — تیرے
کرسی عرش تج گھر انگن ہور لامکاں بارا ہوا
تیرا — صحن اور — مقام

بہو نیک نبی کے چاؤ سوں کیتی کندوری بھاؤ سوں
بہت ہی — سے کرتی — سے
سو تس کندوری لون میں سمدر سب کھارا ہوا
اس — نمک تھیں سمندر

باتاں گہریاں نرملیاں واریا جو تیرے ناؤں پر
سی پاک وصاف نچھاور کیا — نام
سو جائے کر آسمان پہ ہر یک بچن تارا ہوا
جاکر

صدقے نبی جم راج کر قطب زماں آنند سوں
ہمیشہ
قدرت تھے کہکشاں آئے گرد ندیاں لے سوارا ہوا
ان جس سے — کیفر سے کہکشاں اکر دشمنوں کیلئے

(ج)

( ۲ )

اسم محمدؐ سے تھے اہے، جگ میں سو خاقانی مجھے
سے ہے دنیا
بندہ نبی کا جسم رہے، سُہتی ہے سلطانی سے مجھے
ہمیشہ ہے زیب دیتی

شاہاں غروری ٹھاؤں تے، کرتے ہیں اپنی دھاؤں تے
جگہ سے سے
مستی مری تج ناؤں تھے، کہیتی ہیں دیوانی مجھے
تیرے نام سے کرتی

سب جگ بھلے ہن گیان میں، میں نا بھلوں لاہان میں
عالم بھول گئے عقل
لکھئے ازل بھومان میں، ہے رازِ پنہانی مجھے

اس ناؤں کی بڑپن جھلک، مج سربلندی تا فلک
نام مجھے
آ کہیں سلاسارے ملک، تو یوسفِ ثانی مجھے
اسلئے تب

کیا ڈر مجھے فرعون کا، ہور سامری افسون کا
اور
موسیٰ عصا زیتون کا، ہے تیغِ ربانی مجھے

بارا جو ہے شیطان میں، سنچر تے قطبا کان میں

امید کے گلدان میں، بارا ہے رحمانی مجھے

شاہاں منے بھوبان تھے، کرتا بڑائی جان تھے

بیں بہت سے سے

اپڑیا علی کے دان تھے، تشریف شاہانی مجھے

حاصل ہوا عنایت سے خلعت (ق)

(۳)

چاند سورج روشنی پایا تمارے نور تھے
تمہارے سے
آب کوثر کوں شرف تھدی کے پانی پور تھے
آب دہن سے

دل پرم جیپنے تھے دیتا گل صبا کو وصال
محبت کی یاد سے
کیا رضا ہے منج کوں آون یا نہ آؤں دور تھے
مجھ کو

نج نین کی شاب تھے کہہ طور جل سرمہ ہوا
تیری آنکھ سے کوہ
کیوں کمر باندے بچارا دل تمارے گھور تھے
گھورنا

مکھ تجلی دیکھیا بیداری یا سپنے منے
رخ کی دیکھا سوتے میں
نیر نیہہ کا منج پلا تیرے ادھر سمدور تھے
آب عشق مجھے ہونٹ کے سمندر سے

کن طرے کا باس اب باد صبا ہت بھیج منج
کان کے خوشبو کے ہاتھ سے میرے پاس
اس دماغ باورے کوں باس دے مسرور تھے
دیوانے

جم مراداں جام ساقی بھرا پچھو نت بزم میں
ہمیشہ ہمیشہ
نامراداں کوں مراد جام دے اُس حور تھے
سے

دل دریا میں غم کی موجاں آتی ہیں فوج فوج — عشق کے تختے اوپر کیا ڈر ہی طوفاں زور تھے

کے آتی — کے سے

کب کھلے گا مدعا کا پھول دل گلزار میں — ناز جیتے سوں مر دل کوں ڈگاتی دور تھے

کی کلغی سے — سے

عاشقاں تج باٹ میں بسمل ہوے ہیں بیشمار — عاشق بیچارہ کوں رکھ پیار کے دستور تھے

تیری راہ — سے

اے صبا توں قول لیا تب ہو ویگا دلکوں قرار — حق پرستی منج رقیباں نا بوجھیں اب زور تھے

میری — نہ سمجھیں — مکر سے

دور ہوں فرسنگ در فرسنگ تیرے وصل تھے — میرے دل کا خیال تیرے شیوے بن تا دور تھے

سے — سے

توں سلیمان ثانی تج برج فیروزی و فتح — مشتری پایا شرف تیری نظر منظور تھے

سے

اے معانی رات دن نام محمد ورد کر — تج دعا با مدعا ہے رتبۂ منصور تھے

تیری — سے

(ق)

( ۴ )

دیا بندہ کوں حق نبی کا خطاب — حکم دے، دیا نور جوں ماہتاب

مثل

نبی نانو لے کر کسی سے تھے نہ ڈر — توں رسڑی من ے دو دنیا ں کوں سوں تاب

نام — سے — تو رسی کی طرح دشمنوں کو

حقیقی پیا سوں مجازی سینتیں — جو نسبت کرے گا تو پاوے عطاب

کے ساتھ — سے — عتاب

نہ بھاوے منجے پیون ہور کچھ
پسند آئے مجھے پیا کے بغیر اور کچھ
میں تیری ہوں چیری منجے آپ راب
غلام تجھ سے خود کام لے

نہیں پیم میں کوئی شہنشہ مثال
محبت
صحی مانے یہ بات کوں شیخ و شاب
صحیح اس

پھرے پیم میداں میں وو شہسوار
محبت نکلے
ہتیلیاں سبھی چومیں اس کا رکاب

نبی صدقے ہے ترکماں دا اس امام
غلام
ہوا دو جگت تب سوال و جواب
عالم
(ق)

( ۵ )

خدا منج مہر سوں آپی نبی صدقے کیا رافع
مجھے سے خود ہی کے

منجے تخت سلیماں جوں وہی آپی دیا رافع
مجھے کی طرح خود ہی

یقیں کر دل میں مانیا ہوں خدا جکوں اپے بیا
مانا خود

وو ہرگز زیر ہوسے نا کیا جس کوں خدا رافع
سکے نہ
وہ

جو کوئی دل میں محبت دھر کر رہیا ہے ایماں کا

سو اس کا ہت پکڑ کر آپ کرتے مصطفیٰ رافع
ہاتھ خود

جو کوئی اُن کی محبت سوں غلام اُن کے کوایا ہے
کہلایا
مدد اُس مصطفےٰ ہے ہور رہے گا وو صدا رافع
مددگار　(سب ؟)　وہ
نبیؐ کا یک محبت تھا سو بس کر باٹ پڑتا تھا

بزاں کر آپی کینتے ہیں (سب ؟) اس کوں ہنما رافع
بعد ازاں　خود ہی کرتے
کیتنک لوگاں سو منتے تھے انو کی یک محبت پر
کتنے ایک　ان
کیتنک دل کوں حضوراں کے سو تشہ دو لت ہوا رافع
کتنے ایک
محب اُن کے جو کوئی ہیں اُن کوں کچ ڈر نہیں ہے اے قطبا
کچھ　نہیں
او سے ہم دین و دنیا میں کیا ہے مرتضےٰ رافع

(ج)

* * *

کہنتے ولیاں میں شاہ جس سو شہ ہمارے ہیں علیؑ

یعنی جنکو

پیارے نبیؐ کے جیو کے سوا و پیارے ہیں علیؑ

دل دو

سورج ولایت گھن کے ہور صاحب سو دنیا دین کے

آسماں اور

جگ کے سنگار ہور عرش کے اپ گوشوارے ہیں علیؑ

آرائش اور

شیر خدا تم ہیں کگر بر حق تمنا ماں کر

خود کہکر سمجھ کر تمکو

سارے ملک تمنا اپر جیواں سوں وارے ہیں علیؑ

تم پر دل سے

کرنے تمن مولود کی مہمانی سب رضوانیاں

تمہارے

سب لامکاں کیرے مکاں سر تھے سنوارے ہیں علیؑ

کے رے پھر سے

جب تجھے ہوا جگ میں تمارا نور پر کٹ ہو رُخت

سے دنیا تمہارا ظاہر چاروں طرف

تب تھے سپت گھن جوت پا کر جھلکن ہارے ہیں علیؑ

سے سات آسمان روشنی جھلکنے والے

دیپے من اُن کا جوں گگن دیپے سورج جگتاب سوں
چمکے دل جیسے آسمان چمکے سے

جے کوئی تمارا روپ جو من میں چتارے ہیں علیؔ
جو تمارا دل منقش کرلے

راکھو تماری چھانو تل دایم خوشیاں سوں قطب کوں
رکھو تمہاری کے تلے سے

قطب ہور فرزند قطب کے بندے تمارے ہیں علیؔ
اور تمہارے

(ج)

(۲)

آدھار دے آدھار اب، تج بن نہیں کوئی یا علیؔ
سہارا تجھ

منجکوں سنبھالنہار اب، تج بن نہیں کوئی یا علیؔ
مجھ کوں سنبھالنے والا تیرے بغیر

سب جگ گدا سلطان توں، نو انبراں کا بھان توں
عالم آسانوں سورج تو

میرا سو پشتیوان توں، تج بن نہیں کوئی یا علیؔ
پشتیبان تو تیرے بغیر

سورج ہے درپن ترا، انبر صحن انگن ترا
سورج آئینہ آسمان

گھر لامکاں مسکن ترا، تج بن نہیں کوئی یا علیؔ
تیرے بغیر

رین دن جیووں تج دھیا کر، شاہاں ہیں منج سلطان کر
رات زندہ رہوں تیرا مجھے
مشکل مرا آسان کر، تج بن نہیں کوئی یا علیؑ

تیرے خیر
کھا نشتراں دل رگ منے، جلتے خوارج اگ منے
میں (کی) میں
منج کوں سو دو نو جگ منے، تج بن نہیں کوئی یا علیؑ
میرے لئے عالم میں

اپ پیار تھے اب جم مجے، غم نخے سو کر بے غم مجے
اپنے سے ہمیشہ مجھے سے مجھے
توں ہیں مدد ہر دم مجے، تج بن نہیں کوئی یا علیؑ
تو ہی مجھے

بندا قطب شہ داس ہیں، بخشش منگوں تج پاس ہیں
غلام تیرے
پکڑیا ہوں تیری آس ہیں، تج بن نہیں کوئی یا علیؑ
پکڑا تیرے بغیر

(۳)

دو جگ کوں جیو دینے سکے حضرت علیؑ سلطان توں
عالم کو زندگی دے سکتا ہے
یک ہات برسے ذوالفقار، یک ہات برسے دان توں
ہاتھ کرم

کہکش وِنڈے سورج علم ٔ اسمان اُس کی چھانو سم
کہکشاں ڈونڈا کے برابر

چودہ بہون بج حکم تل جم کر رکا پردھان توں
تیرے

جیو بات سمجن ہار توں ٔ اوتار تور توں ل ........
دل کی سمجھنے والا

یک ٹھار نہ ہر ٹھار توں ٔ ترلوک کا ایمان توں
جگہ جگہ تینوں عالم

توں سائیں گنو نتا مرا ٔ بر لیا سبھی چنتا مرا
خواہش لا

سن سیو کا کنتھا مرا ٔ سبحان تھے سبحان توں
کہانی

حضرت نبی دشٹی کرے ٔ دل قطب نت تج سوں دھرے
نظر ہمیشہ تجھ پر رکھتا کر

نس دن ترا سیوا کرے ٔ حق گیان کا سو کھان توں
رات کی عقل کان (ج)

(۴)

جیو میانے سرو قد کھینچا تمارا یا امیر
دل میں تمہارا

بات میرے سیس پر رکھ کر کرو سب میں گنبھیر
ہاتھ سر گہرا

تم ہمن میں قول کیاں باتاں ہویاں تمہیاں راست
ہم کی ہوئی تھیں

رات کیاں باتاں صبا میں نیں تمیں روشن ضمیر
کی تنہا نہیں ہو

بیکس و ناکس ہوں ہیں، کس سے کروں پیرت کی بات
محبت

میرے روں روں خط کوں پڑتا ہے تمارا دل دبیر
پڑھتا تمہارا

میں چراکا نیں بندا، بندہ ہوں تیرے نیہہ کا
نہیں عشق

طالباں ہیں تم کرو منجکوں حکومت کا وزیر
مجھے

چوکہ کیا دیکھے کہ بائے لعل ادھر پر دانت دنگ
ڈالے ہونٹ

نکلے ہیں یک کھان تھے یاقوت و نیلم بے نظیر
کان سے

تج دیا کرتار جگ میں گوہراں کا کھان سب
تجھے خالق

تو ہوئے ہیں سب نہاں روئے زمیں کے تو اسیر

تج تخلص ہے معانی معنی کے گنج سوں بھریا
تیرے سے بھرا ہوا تیرا

تو محمد میم تھے پایا دو عالم کا سریر
ملنے کے سے

(ق)

(۵)

دنیا و دین کا حق سنگار یا علیؑ توں
آرائش تو
سب اولیا کے من کا اسرار یا علیؑ توں

تو
سورج توں نو انبر کا دیوا سو دین گھر کا
تو آسمانوں چراغ (کے)
پیارا سو پیغمبر کا سچ یار یا علیؑ توں
سچا

سب جگ میں ناؤ تیرا ہے سب پہ چھایا نو تیرا
عالم نام
ہر ٹھانو ٹھانو تیرا اوتار یا علیؑ توں

غلماں بشر جمارے قربان تج پہ سارے
تجھ
سب مدعا ہمارے بر آر یا علیؑ توں
لا

آدھار سا تو کھن کا جیوں تو تربھون کا
سہارا انسان زندگی تو تینوں عالم
جم پیار ذوالمنن کا لینہار یا علیؑ توں
ہمیشہ لینے والا

برحق ولی توں رب کا صاحب سچا ہے سب کا
تو
معراج کی سو شب کا جھلکا یا علیؔ توں 110

قطبا گگن پیا ہے مولود آج تیرا
گوایا
عشرت انند دے ان نت آیا یا علیؔ توں (ج)
ہمیشہ آ دیا

(۶)

ہے امیراں کا شہنشہ دو جہاں میں یا اللہ

ہور قبلہ میں نہ جانوں منج کوں ہے تیرا پناہ
دوسرا
مجھے
میرے دل میں بات نیں کچ بات تج بن اے پیا
نہیں کچھ تیرے بغیر
منج اوپر سٹ مہر سوں اپ روشنی کا ٹک نگاہ
مجھ پر ڈال سے اپنی ذرا

میں غلام حیدرؔ کرار دکر سب جانتے

بادشاہاں کر غروری سو دیکھیں گے ہوں گے کاہ
غرور سے

دشمن ار منج پر کرے گا دشمنی کی جب نظر
(اگر) مجھ
مرتضیٰ کے کھرگ تھے گھر بار اُس ہوگا تباہ
تلوار سے (کا)
دھو گناہاں اپنے مصحف کے تلاوت سیتی تو
سے
نج خلاصی تج کرے حضرت دعائے صبحگاہ
تیرے کے لئے (کی)
بہتر تیر تنگ خروری کا بزان ہوے میدان میں
دیکھ ٹک چو پھر کہ نیٹھے ہیں تہانے ادخواہ
ذرا چاروں طرف
گر کریں گے عدل یک ساعت تمیں بر حکم شرع
تم
بے حساب ارزانی ہووے گا تمن کوں بخت و جاہ
م
سب معانی کے گناہاں بخش اپنے لطف سوں
سے
تیرے در بن مدعا کا در نہیں اے بادشاہ
کے بغیر
(ق)

(۱)

ازل تھے بی بی فاطمہ بھاگ سا جے
(سے) (ڈ کے)
کہ بیا وے د ما مے عرش میا بے باجے
میں بجے

سہاگاں کا گل سر ازل تھے بندے ہیں
گلے سے باندھے
کہ دا دُو فی کا پھند نا او با ہاں پہ ساجے
ان بازوؤں پر

بی بی فاطمہؓ تائیں اسماں منجے
کے لئے
کہ ناداں گگن کے تو لاکھ سال گاجے
آواز بادل

اُچائے عرش جو کی بی بی کتے تائیں
اٹھائے لئے
کہ حضرت بی بیؓ ہیں بیبیاں سیس تاجے
بیبیوں کے سرتاج

بی بیؓ ناؤں پر سب ہی قربان ہیں
کے نام
جگت کے نہاں میں توں کر راج راجے
عالم بادشاہ ان راجہ

بی بیؓ فاطمہؓ عرش کے تاج ہیں
اُنن نور تھے حور جنت کی لاجے
ان کے سے شرمائے

قطب شہ نبیؐ داس نن پن تھے ہے
کا غلام بچپن سے
نوا ونا نوں کے دھاک تھے دید ے بھاجے
اس نام رعب سے دشمن بھاگے

## (۲)

گرو گھر بند سب گھرے گھر کر نے انند میں باجی — فاطمہ بی بی دیئے تشریف مج جم جم تھہانی

خلعت مجھے

بخت انوں کے ہیں بڑے الحمدللہ شکر کر — چاک نا ہوئے تیوں اپیند کہے ہندستانی

ان — نہ اس لئے

قدرتی پھولاں کا سہرا باندے ہیں تج سیس پر — دیکھ بالیاں ہات جوڑے نیں ہیں اپھل بوستانی

اوپر باندھے تیرے سر پر — دیکھ کر ہاتھ کہ نہیں یہ پھول

چاند سورج کے حمائل قرص ہتے ہیں نورانی — مادے منڈپ چھت تاریاں سوں ہے سپلا آسمانی

تاروں سے سجا

عاشقاں مل عاشقی سوں سب نوے غمزے دکھاویں — ساقیاں بھراؤ تم مجلس منے مے ارغوانی

سے نئے — میں

پاتراں نونا ؤکے غمزے دکھاویں گھنگرو میں — تال دھماری گاونا مندے دھکاری شادمانی

طوائف

بادشاہاں کرتے ہیں اپ مال پُر جگ میں بڑائی

اپنے پُر

منج محمد ناؤں تھے ہے تاج و دولت خسروانی

مجھے کے نام سے

دو جگ منے منج کوں اہے خنّار معاذ
بیں مجھے ہے خالق

بندا ہوں اُسی کا وہی ہر جگ یار معاذ
جگ

امت ہوں محمدؐ کا کروں شکر خدا

تو ہے منج جسم حمد مختار معاذ
اسلئے مجھے ہمیشہ

پایا ہوں ملک کوٹ اُن پیار تھے میں
قلعہ ان کے سے

منج کوں ہے سدا حیدرؑ کرار معاذ
میرے لیے

پنجتنؑ کا منجے داس کیا پیار تھے حق
مجھے غلام سے

پنجتنؑ ہیں ازل تھے منجے ہر بار معاذ
سے میرے لئے

اللہ، محمدؐ، علیؑ ہور بارہ امام
اور

یو سب اہیں قطب کے سو آیار معاذ
یہ ہیں اور یار

## (۲)

محمد دین قایم ہے ہندو بھاراں بھگاوو تم
سیاہی کفر کی بھانو اجالا جگمگاوو تم

اجالے دین میں فوجاں جو آویں داپٹ کر غم کی
حملہ کر کے
۱۴۰ توحیدر کی کٹاریاں سوں ہیا ان کا چراوو تم
سے دل چیر دو

پیے جے ساقی کوثر کے ہت تھے جام کوثر کا
جو ہاتھ سے
سدا حضرت کے سر ابر مال شاہاں میں گواوو تم

کھلے ہیں بخت دروازے نبیؐ کے داس پن تھے منج
غلامی سے میرے لئے
محباں دوستاں سارے طبل نصرت بجاوو تم

محمد کی غلامی مج اہے سب دیس ارزانی
مجھے ہے دن
گھرے گھر پاتراں نٹوے انداں سوں نچاوو تم
طوائف خوشی سے

فرشتے سترگ ساتو کوں ستا۔ ہاں سوں سنوانتے ہیں
جنت ساتوں ستا دن سے سنواتے

شہ دنیا و دیں کے تئیں عرش کرسی سنگارے ہیں
لے

مگر مولود ہے شہ کا عرش او پر طبل کا جے
شاید

مراداں پاونے سارے جگت ہاتاں پسارے ہیں
پانے کے لئے ہاتھ پھیلائے

خوشیاں تھے جگ سمانتے نیں سو اپنے پیرہن ہیانے
سے نہیں میں

ترہ جگ آپنا تن من شہنشہ پر نثارے ہیں
تینوں نثار کئے

محمد قطب شہ غازی کرے مولود بہو چھند سوں
بہت سے

تو اس کی عمر و دولت میں دعا صف صف ہو ٹھاڑے ہیں
کے لئے

ملک ہور جن نسب کرتے دعا شہ کا صدق سیتے
اور سے

دنیا ہور دین میں ایسا سو شہ نیں کر پکارے ہیں
اور نہیں ہے

صدق ......... کاری آپ اُجاپا نا نو دو جگ میں
بلند کیا نام
طبق نوراں کے لے حوراں سوشہ پر تھے نثارے ہیں

نبیؐ صدقے گنایا ہے تر کماں آج میزوانی
میزبانی کرایا
۱۵۰ علیؑ صدقے سے دو جگ میں بلند اس کے تارے ہیں

(ج)

( ۲ )

دُرود لک اُس نبیؐ پر جو بزرگن رب کے پیارے ہیں
درود لاکھ
جو فیروزی بہاڑیاں نو جنن کے تئیں سنگارے ہیں
(نو آسمان) جن کی خاطر
اُنن دن مولو د آئے خوش خبر قدسی لیو پائے خوش
اُن کے
پھرا مولود گنائے خوش جنت آٹو سنوارے ہیں
گوائے آٹھوں
فلک سرمائی مخمل کے ملک درزیاں سو تاواں لے

شفق کی گوٹ لالہ سئے منڈپ لوری........ ہیں

چندر غواص ہو آیا، گگن سمندر میں تر دھایا
چاند آسمان سمندر میں
نبی پر وارنے لیایا ڈھلک موتیاں سو تارے ہیں
لایا

سُرج افشان گر ہو کر، نبی مندر دواراں پر
سورج کے مکان کے دروازوں
زر افشانی کیا یکسر، سو جگ میں جھلکارے ہیں

جنت حوراں ہویاں یک مل، نبی مندر چوندھر مل
ہوئیں کے یہاں چاروں طرف جمع ہو کر
سگند بالاں سوں اپنے کھل کہ جھاڑ انگن لگائے ہیں
خوشبودار بالوں سے کھول کر جھاڑ کر صحن کو سنوارے ہیں
ہرے جھاڑاں جو ہارے ہو پتاں پاچے طبق لے بھر

سو بھر شبنم جو اہر سو نبی کے دار ٹھارے ہیں
دروازہ پر رکھے
جگت سب جگمگا یا بھی خوشیاں کا غل اُچایا بھی
عالم پھر اٹھایا پھر
اُجالا دین پایا بھی تو پھانکے کفر اندھارے ہیں

سدا توں راج کر قطبا، انند کا ساج کر قطبا
نبی کا کاج کر قطبا کہ تج بخشا نہارے ہیں

( ۳ )

خلایق اس دنا خاطر کیا پیدا جگت سارا ۱۶۰ یقیں ما نو سکل دن میں یہی دن ہی شرف دارا
(عالم ۔ دن کی ۔ سب ۔ شرف رکھنے والا)

اسی مولود کی خاطر سکل کا فر فنا کیتا ازل دن تھے نبیؐ کا نور کیتا عرش پر تھارا
(سب ۔ کرتا ۔ سے ۔ کرتا ۔ مقام)

تولد کی خبر سن کر طبل باجے عرش اوپر حلے نوری بہشتیاں تئیں پنائے خوب چوں سارا
(لباس ۔ کو ۔ پہنائے ۔ چاروں طرف)

صفت دنگی امت ہم تم زباں کہن سکے تا جگ فلک بھی کہے دو بار ہوئیں تو بھی ہی جوکہ دشوارا
(کہہ سکے ۔ دونوں عالم ۔ ان کی ۔ زمین ۔ ہوں)

دیا میراں دو عالم کا اپن ہت میں جگت سارا کیا راز نہاں ظاہر ہوا حل معمارا
(اپنے ہاتھ)

گنہگاراں چھڑاون ہار کا مولود اس دن ہے فقیر و شاہ سب مل کر دو دکھ عرض یکبارا

محمد قطب تج متک لکھے ہیں دا سن پیغمبر توشاہاں کے تاریاں میں تیں نور ہے سورج سارا
(غلام ۔ تیری پیشانی پر ۔ تمہارا ۔ سورج کے مانند)

( ۴ ) (ق)

حضرت نبیؐ مولود بھی سر تھے نوی لیایا انند تو اس مبارک دیس تھے تر لوک سب پایا انند
(پھر از سر نو نئی ۔ لایا ۔ دن سے ۔ عالم ۔ عیش)

گھر گھر بدھاوا کاج بھی بھوساج سوں دن آج کے سب جگ ابر بادل ہو کر چوندیس تھے چھایا انند
(بہت سجاوٹ سے ۔ عالم پر ۔ چاروں طرف سے ۔ عیش)

خوش ہو خوشی ہنستی اہے ہور عیش متوالا ہوا — عشرت لگیا ات ناچنے آلاب جب گایا انند
(لگا)

۱۷۰ جیسے انند منگنے اتھے اس تھے آلے لاک لاک — کرتار اپنے پیار تھے ہناں کوں دکھلایا انند
(اور، سے، لاکھ لاکھ، مانگنے تھے، سے، خالق، سے، ہم، کو، خوشی)

جھاڑاں چمن کے آج مست جھولیاں سو جھلتے ہوں — لالے کے پیالے بھر مگر مد باو پیلایا انند
(مست، شراب ہوا پلایا)

مقصود کے غنچے مرے مولود تھے پھل پھل ہوئے — امید کی بربانت کا جھڑ پر سو جھولا یا انند
(سے پھول پھول)

قسمت کرنہارا امیں جس دیس تھے قسمت کیا — اس دیس تھے اے قطب شہ تقسیم تج آیا انند
(بنانے والا خود ہی، دن سے، دن سے، حصہ میں تیرے (ج))

(۵)

نبیؐ مولود خوشیاں تھے ہوی دل کی بہاراں خوش
(سے)

عشق خوشیاں و شادی تھے ہوے ہیں روزگاراں خوش
(سے)

مبارک منج اچھو اے عید ہور مولودِ پیغمبر
(کی، مجھے، ہو، یہ، اور)

ملے ہیں قطب سوں بارہ اماماں ہور نگاراں خوش
(سے، اور)

کریں عیداں خوشیاں عشرت و لے اس عید سم ناویں
(کے مقابل نہ آویں)

علیؐ مستی کے جولاں تھے ہوئے ہیں شہسواراں خوش
(سے)

عشق کی سرفرازی اُس کے گیسوییں تے پہنچا ہے
سے
تو اُس کے ہاتھ تے اُپجے محبت کے نگاراں خوش
سے نکلے
تجے .......... چاند کہوں یا کیا کہوں تج کوں
تجھ
ہمن دل تخت پر بیٹھا ہے نت نت روزگاراں خوش
ہملوگ کے
جو کوئی تج یاد عشقاں سوں رکھے سر سجدہ یک چت سوں
تیرا دل سے
اُسے دوتوں جگت میانے سراہے افتخاراں خوش
میں
عشق کی آرسی اوپر غباراں کد لکو یا رب
کبھی نہوں
اوسی کی آرزو تے دام میں ہیں گلعذاراں خوش
سے
عشق مولود میں پیالے یو شرطاں سوں بھر بھر کر
سے
پلا منج یاد کی مستی نہیں ہے منج خماراں خوش
مجھے
ملے ہیں خوب عیدئے ہور خوب یاڑ ہور خوب پیرت منج
اور محبت
ہمن میانے ان میانے پرت کی ہے لہاراں خوش
ہم میں ان میں محبت لہراں

خدا کا چھانوں ہے منج پر تو منج ہے فر یزدانی
سایہ مجھ

نبیؐ صدقے قطب انگے رکھیں سر کا مگاراں خوش
کے آگے

(۶)

گناۓ نبیؐ کے جو مولود انند اں ہمسایوں محمد قطب شہ نرگساں
گوائے خوشی سے

سنوارے جگت سب جنت جوں چترت سوں نگارے سو بازار قصر اں محلاں
جنت کی طرح سے

منگار آویں حوراں من ہر طرف تھے مرصع میں ڈوب سر تھے پگ نوری تاراں
(سر کے) حوروں کی طرح سے ڈوب سرسے پاؤں تک

منڈپ تل ہوا کے سوہاوے تھے آویں پرم مدپی لک جھنڈ سوں شاد پریاں
شامیانہ کے نیچے سے محبت کی شراب لاکھ

سو دھن جوبناں رست کنچن کراں جوں سو چک ویسی کج دیکھ ہوویں جگ کے حیراں
زمین کے (گرہ) کی طرح ذرا پستاں دیکھ کر

سو ہنس کو یلاں جیو کریں تحفہ اپنے سو ہنس مکھ ہنسلیاں کے دیکھ چھند بنداں
دل عشوہ و ناز

تخت پر جو شہ بیس راۓ جگت سب ۱۹۰ دیکھت چتر سر مانی شہ کا جوں آسماں
بیٹھ کر دیکھ کر شل

دھریں سب ذکی وقت میں شہ کوں سر ہیں ہرے لال برداں کے ہر یک ملوکاں
زمین پر

جب آئے شہ ملوکاں سوں مجلس بھراویں کھڑے ہوئیں دو رست جوڑ ہت ہندو راجاں
بادشاہوں سے دونوں طرف ہاتھ

بدخشی لعل حوض خانے میں بھر شر اجت جوت جوں جام و شیشے بھی رخشاں

عجب نہیں جو مے ناتوسن کر ڈھلے کھم لے پیالے اوپی پیالے جے پیتے مستاں
کا نام بہت وہ

دیکھن شہ بزم کی تماشا رواں ہو ملک لک لک افلاک تھے آویں شاداں
دیکھنے کیلئے لاکھ لاکھ

دیکھت شہ کی عشرت دعا کر کویں تب گمورات ون قطب شہ نت انداں
دیکھکر کہویں بسر کرو ہمیشہ چین سے

نبیؐ کے دیا تھے قیام ست ملک تم گناوو نبیؐ کے سو مولود لاکھاں
کرم سے گواؤ لاکھوں

(ق)

(۱)

خوشیاں کرو موالیاں مبعث رسول آیا
بہو دھات انند سوں عیشاں سنگات لیایا

اول برات روزی روز یہ (ہے) فیروزی
اس بعد عید قرباں جس تھے دو جگ کھایا

شاہاں میں رتبہ عالی قطب شہ ہے موالی
مبعث رسول اعالی چھند بند سوں گنایا

اس شاہ کی سو دوراں دنیا و دیں کوں رجھا
خوانِ خلیلی احساں اپ مہد میں کھایا

اللہ رضا سوں جگ میں سکھ ہیں تے لوانداں
غم کا نشاں کہیں کوں جینا ڈھونڈیا نہ پایا

مبعث کی خوشیاں تھے حوراں کئے جو خوشیاں
جنت کی خوشبویاں تھے دو جگ مگ مگایا

صدقے نبی ترکماں جم راج کر نوں عیشاں
شاہ علی نبی تھے منگ نج شہی دلایا

(۲)

آیا ہے وقت سر تھے مبعوثِ مصطفیٰ کا
پایا ہے نور ادک بھی عالم سکل خدا کا

چھایا ہے حق کی رحمت کے چھاؤں دو جہاں میں
بھایا ہی دو جہاں کوں تج چھاؤں خوش عطا کا

لیائے ہیں وحی جبرئیل حق کے حبیب کوں تب — اقراکہ توں ہے خاتم سالم سوا نبیا کا
(کے پاس) (جملہ)

پیغمبری تخت پر بیسے ہیں جب پیمبر — تب پگ لگے نو انبر اس شمس والضحیٰ کا
(بیٹھے) (قدم) (آسمان)

عالم ہوا ہے خرم فردوس باغ کی سم — من جیو سدا ہے بےغم اب شاہ ہور گدا کا
(برابر) (دل) (روح) (اور)

انبر ہوا منور درپن نمن ہوا دھر — ہوے سور چند کے سر پر تارا ہر اک سما کا
(آسمان) (آئینے کے مانند) (زمانہ) (سورج) (چاند)

قطبا بندا ہے نبرا دو جگ میں یا محمدؐ — دایم نظر رکھ اس پر اپنا ادک دیا کا
(بندہ) (زیادہ کرم)
(ن)

(۳)

مصطفےٰ بعث خوشیاں کے عید کا ہے دیس آج
(دن)
صدقے حضرت شیعہ کرتے ہیں گھرے گھر عیش کاج
(کے)
حق رضا سینی خبر لے آئیا ہے جبرئیل
(کی) (سے) (آیا)
سب نبیاں کے میانے دیتے ہیں تمن ہیں آج راج
(درمیان) (نہیں)
عرش پایا ہے تمن پنج گوہراں تھے روشنی
(تمہارے) (سے)
نیں فرشتیاں کوں رضا صلوات بھیجیں تمنے باج
(کو) (اجازت کہ) (تمہارے علاوہ)

پیا سوں حضرت کہتے بیٹھو اخی کر جبریل

تب کہے خدمت تمن کرنے تھے پاؤں گا رواج

تجداں کوں باندکر بت خانہ کے سب بت تڑا

مصطفےٰ ہور مرتضےٰ کے بانگ تھے پایا دیں رواج

جبرئیل لے آئے سواپ دو ستاں کو کئے خبر

جے قبولے نور پائے نا قبولاں لکھ سو واج

دن ازل تھے مرتضےٰ کو کہتے ہیں نائب تمن

ذوالفقار اب کافراں کو مار کرلیو خراج

نا سکے جبریل کچ کہنے تمارے وصف کوں

بندہ خدمت میں چوکیا کر سب بنداں میں کریا لاج

دو جہاں میں حق حبیب اپنا مَیں تیں ما نبیا

قطب شہ مسکین کو دیو ہت پکڑ شاہاں میں تاج

(ج)

(۴)

نبی مبعوث بھی آ کر کیا ہے سب جہاں روشن
ہوا اس دن کے نوراں تھے مکاں ہور لامکاں روشن

عجب دن ہور گھڑی ہے اے نہیں ہے کوئی دن اس سم
کہ اس دن تھے گگن پر سور مکھ ہے ہر زماں روشن

ہوا ہے آشکارا دین و ایماں آج کے دن تھے
کیا ہے فیض اس دن کا سکل امت کا جاں روشن

نبی کے نور تھے روشن ہوئے ہیں عرش ہور کرسی
انن نوراں تھے ہیں چند، سور، تارے آسماں روشن

ہمارے ہیں نبی سرتاج سارے انبیا کے تو
نین اس نور تھے کیتے ہیں سب پیغمبراں روشن

نبیؐ مبعث جو کوئی کیتا ہے یک چت ہو یک دل سوں
گزنا (منانا) یکسوئی اور سے
سو اس کے دل اوپر ہوتا ہے طٰہٰ کا بیاں روشن

نبیؐ صدقے کیا ہے قطب مبعث کا غزل رنگیں
اُدا
کہ اُس کی نازکی ہور روشنی تھے ہے جہاں روشن
اور سے
ج،

(۵)

کہے خوش خبر خوشی سوں اخی کھول اَدھر خوشی کے
ہونٹ سے
کہ ہے مبعث آج دن کرنے کے دو اچھر خوشی کے
حرف
سبھیں انبیاں میں تم سرا ہے تاج سروری کر
سب ہی تمہاری تعریف کئے پہن کر
خوشی سات آ ملایک تانے سر چھتر خوشی کے
کے ساتھ
جو خبر خوشی کی پرگٹ ہوئی جب تھے دو جگت تو
سے ظاہر
ملک، اچھریاں، بشر دل بسے، دل نگر خوشی کے
پریاں

کریں شوق انند دو جگ خوشی عیش عشرتاں سوں
عیش عالم

نبیؐ کے محبت نگر میں بند کر سو گھر خوشی کے
بناکر

بلی جائے کر دیکھائیں عنبر میں بلا دھوویں کے

چھند بند سوں بھید اچنبے کر سات انبر خوشی کے
آسمان

جب یہ خوشی کنایا حضرت رسولؐ کی میں
کرایا

پھرتیاں سو واں سکیاں جو لہے لک قمر خوشی کے
دھرتی ہیں

بھو شوق سیتی آ کر رٹ دشٹ تن یک اوپر
بہت سے ڈال نظر

روشن کئے خوشی سوں قطب انصر خوشی کے
سے

(ج)

شاہ مرداں و محمدؐ ہیں ہمارے سرتاج

خدا یا تاں حبیب اپنے سوں کیا شب معراج

چاند ہور سور اُنن نور تھے پیدا ہوئے

اور سورج انکے سے

دین ہور دنیا انن اسلام تھے پایا رواج

اور انکے سے

قدرت حق دیکھو اُن میں و سمجی نجھو نکت

(۶)

خدا اُن دونوں کوں دیتا ہے دو عالم کا راج

یک کرامت انو کا نیں کسی پیغمبر میں

ان نہیں

سب نبیاں میانے ہمارے ہی نبی سُہنتے سراج

نبیوں میں زیب دیتے

سدا بارہ اماماں میرے نگہ دار ائیں

ہیں

ہوا ہوں اُن کی غلامی تھے قطب راج دھراج

سے شاہنشاہ (ح)

سب ہی عیداں میں اُتم عید سوائے عید سوری ہے
نبیؐ صحت جو پائے عید میں او عید پوری ہے

ملایک دور فرماتے، حوراں غلماں منگل گاتے
خوشی کیتے ہیں ساتو آسماں جب تے جو نوری ہے

اِسے دن کا بھید اُن بوجھے گا جس کا دل اہے روشن
کہ اس دن کی خوشی ہور عیش میں لذت حضوری ہے

نبیؐ ہور مرتضیٰؑ کے نور تھے پایا چندا جھمکن
تو اُس کوں سب تاریاں میں کلا چودہ سنپوری ہے

بہوت آنند ہور عشرت خوشیاں ترلوک دو جگ کیاں
ابیں اس عید کے جوتی منے جھلکار طوری ہے

سہیلیاں سب اپس سنگار کر ہور ہار سہتیاں یوں
سو دیا آپس میں اور زینت بنی اشطیا
بہوت سرخاں ملے یک ٹھار اُن کا رنگ نوری ہے

محمد مصطفےٰ صدقے محمد قطب شہ ساجن
بہت
کہ گھر میں نت محمد کی سو جنتیاں کا مہوری ہے

(ح)

(۲)

عید سوری سرس سوروں سنگار آیاں سکیاں بھی
پھر
سنتوس اد کہ اس عید تھے پھر پایاں سکیاں بھی
سے پھر

جوبن پوریاں سینے کے طبق سُتے میں بھر
کی سونے
موتیاں جالیاں سر پوشاں سوں ڈھانپ لیایاں سکیاں بھی
موتیوں کی جالی کے سرپوش ڈھانپ کر لائی ہیں پھر

رُت جوانی میں آپی کہ مدن پیالے مستاں ہو
موسم
نپک پھندسوں جگت جیو کوں اُلجھایاں سکیاں بھی
عالم کے دل کو پھر

موتیاں نور تن ہار سوں پچل ہاک کلی کھال

اپ روپ چندر سور تھے جھلکایاں سکیاں بھی
اپنے چاند سورج سے

صدقے نبی کے قطب کے جھنڈاں کئے پین سٹن

لک دھات سوں ہر تل نپ سوں پھل ہار سکیاں بھی
لاکھوں طرح سے

( ۳ )

نبیؐ کی عید سوری آ مندر مج سور سوراں کے
مکان میرے آفتاب آفتاباں

دیکھائے عیش کے کھن پر سماں سورج تھے نوراں کے
آسمان سے

بھرن چھندوں سوں نس دن نیلویں ہیرے کنکالاں میں
عشوؤں سے رات

سمو کر سور نہیں چند نہ حمالے من سروراں کے
عشق چاند

سو طاسک سور کا لیکر چلیاں چندر رکھیاں لٹکت
سورج چلا کر آفاق ناز سے

زمیں پر دیکھ حیراں ہو مکن جیو ملکے حوراں کے

محمد مصطفےٰ بیٹھے شفا پا پنجتن سو خوش
صفا کے تخت پر لیا یا امیں خلعت حضوراں کے

لایا
سلاماں سات لکھ لیا یا خضر پینے محمل تیں
لایا کیلئے
دنیا میں رو سلامت کر ذکر لایا شکوراں کے

رہو
محمد کی جینا نیکی کئے خوشیاں محمد جب
قلی قطب شاہ
فلک سن دھرت پڑ تارے اتارے کاتے سوراں کے

زمین
طنبور کے مشتری جوزا کے ڈنڈے سنبلاں کوں لا
تو زہرہ چنگ لے ناچیں سو جھن جھن پہ طنبوراں کے

ملک ہور مطبخی پوریاں تلیا چند سور کے چھند سوں
تلا
انندوں آ شفق شعلے تلے دے کھن تنوراں کے
آسمان
محمد صدقے قطبا کی غزل سوری کی پوری سن
سکیاں متاں ہویاں یوں جوں شراباں پی غیوراں کے ۲۶۰

(۴)

عید سوری انند لیایا ہے — جگت اب نور سوں نہایا ہے

لایا — پہنایا

نیہہ پون سیتی عیش کی کلیاں — دل کے چمناں منے کھلایا ہے

ہوائے عشق سے — میں

مد برت کا سکیاں رنگیلیاں کوں — عید ساقی ہوکر پلایا ہے

شرابِ عشق

شہ کی مجلس میں مطبخی ہو فلک — رنگ رنگ سینی خواں رچایا ہے

سے

نیر پیو لے پیالے بھر بھر کر — شبیاں کوں خضر پلایا ہے

پانی پینے کے لئے

زہرہ اس عید کی امنگاں سوں — شہ کے گن آسماں پہ گایا ہے

حق نبی صدقے قطب شہ کوں سدا — عید تھے عیش اوک دلایا ہے

سے — زیادہ

(۵)

خوشیاں سوں آج جاں تاں سب جہاں معمور دستا ہے

سے — جہاں تہاں — نظر آتا

نبی کی عید سوری کی کلا میں نور دستا ہے

گھرے گھر آج دن کاجاں پہ کاجاں ہوونے ہیں خوش

کہ یو دن سب دناں میانے ادک منصور دستا ہے

میں زیادہ نظر آتا ہے

ہزاراں شکر ہے جو آج دن پنجتن کے صدقے تھے

سے

ہر یک مومن کے من کے میانے پتا سور دستا ہے ۲۷۰

دل میں سورج

انبر سفرے میں قدسی جوڑ چندر سور کیاں پوریاں

آسمان

رچے نعمت تھے قدرت کے سو چوندھر نور دستا ہے

چاروں طرف سے

شرق تھے غرب تک حوراں ملک رضوان نوری سب

سے

صفاں کر مل کے بیٹھے سو اُجالا دُور دستا ہے

جدھر دیکھے تدہر ساتو انبر ہور ساتو دھرتی

ساتوں آسمان اور ساتوں اقلیمیں

سبھی کا آج دل بھرپور جیوں سمدور دستا ہے

سمند

نبی صدقے قطب جم کاج کرتا ہے کہ پنجتن کے

سکل شاہاں کا سو سرتاج ہو مشہور دستا ہے

سب

مومناں خوشیاں کرو ہے آج دن مولود کا مرتضیٰ بارہ اماں عید ہے معبود کا

مصطفیٰ ہور مرتضیٰ اس تن ان میں کیتے ہیں ظہور جن کیے یہ عید ہے وو طالعِ مسعود کا

اور کرے جو

جب وو نور رحمت اس جگ پر ہوا فیض بکا شیعیاں کے تیں اتھا وہ دن اگر بہبود کا

وہ عالم لئے تھا

جب نبوت کا علم پیدا ہوا تب ست جھڑے طاقِ کسریٰ تب نشاں لیا عدم مفقود کا

اپید ہوا

فارس کے آگن بجھا جب میگ رحمت برسیا سرگ بن کیتا جگت کے تیں اگن نمرود کا

آگ میگھ برسا جنت کا بن کرتا عالم کو آگ

بارہ معصوم کے ہیں داس جتنے تھے نبی پیشوا حضرت نبی کا تھا ست داؤد کا

غلام

جب نبی صدقے ہوا ہے وو اس قنبر کا قطب دو جگت میں ہیں ترکمن عاقبت محمود کا

غلام نو عالم (ج)

( ۳ )

حضرت علی مولود تھے سب مومناں کا عید ہے

ہے

یاراں خوشیاں گھر گھر کرو اے مومناں کا عید ہے

یہ

حضرت علی مولود کن علماں منگیں بھیکاں سبھی
عالماں مانگے
سب علم ہیں فضل اس تو فاضلاں کا عید ہے

سارے نبیاں مولود پر ہے عزت اس مولود کوں
شیعہ منگیں اس فیض کوں تو شیعیاں کا عید ہے

حضرت تولد تھے شرف پایا ہے کعبہ جگ منے
سے میں
سجدا کرو دل سیس سوں لے طاہراں کا عید ہے
اور سر سے یہ

منکر جو کوئی ہوتا اہے اس عید کے مولود تھے
سے
جنت میں نیں ہے ٹھاوں اس آل طالباں کا عید ہے
یہ نہیں جگہ

نوروز ہور سورج شرف پاویں حمل کے برج میں
اور
گاین ہیں زہرہ مشتری کی صالحاں کا عید ہے

صدقے مولود کے نین میں حب دیا ہے منج خدا
حضرت محباں میں سدا قطب زماں کا عید ہے
مجھے
کے

(۳)

موالیاں شیعیاں خوش ہو یہ دن سرجن ہے حیدر کا
پیدائش
کرو وہ حیدرؑ لیا جس کوں خدا وارث پیمبر کا

علیؑ مولود دن جھلکار جگ میں جب ہوا پرگٹ
کے سا ظاہر
تو اس جھلکار تھے چھپیا جھلک خورشید خاور کا
سے چھپ گیا

علیؑ جس دن تھے سرجے ہیں سو اس دن تھے طراوت پا
سے پیدا ہوتے سے
ہوا گلشن ادِک تازہ سراسر چرخ اخضر کا
زیادہ

چھڑاونہار دو جگ کے اہیں سچ مرتضیٰؑ میرے
چھڑانے والے ہیں
انن کا ورد جس دل میں سو کیا ڈر اس کوں محشر کا
ان

علیؑ جس رات گئے معراج ملکر مصطفےٰؐ سیتے
کے ساتھ
تو ان پگ تل کیا روح الامیں فرش آپ شہپر کا
ان کے زیر قدم اپنے

نبیؐ ہور آل کے صدقے، علیؑ کا داس ہے قطبا
اور

تو جگ میں پا ئیا رتنا سو جم خاقان سکندر کا
غلام
پایا سوتی (ج)

(۴)

سینی اماں مولود آیا — ڈو جگ کے من کوں لے مولود بھایا
سے دل کو سے

بدھاوے پر بدھاوے لائے خوشیاں — سرج چند شمع سوں مجلس سُہایا
سورج چاند کی شمع سے کو زیب دیا

سنوارے پھل نہالاں رنگ رنگاں — مگر ویکنٹھ بن پھل بار آیا
پھول رنگا رنگ جنت پھول

صدر مند ر سنگارے جڑت سینے — سو نرمل گو صحراں سوں جگجگایا
جڑاو سے صاف

سہیلیاں سب سنگاریاں سات ہور نو — سجن کے من کو وو سنگار بھایا
اور وہ

سبھا آئین بندی سوں سنواریا ۳۰۰ ——— (کرم خوردہ) ———
سنوارا

نبی کا داس ہے یک چت سوں قطبا

(ج)

(۵)

دمیا صبح صادق تمن روئے فرخ
چمکا تمھارا
خوشی کے درودان بھیجو سوئے فرخ

تولد ہوئے آج کے دن امام
دیے جیوں نوا چند ابروئے فرخ
چمکے مثل نئے چاند کے

میں اپ دین چھوڑ پکڑیا اس دین کا مارگ
اپنا چھوڑ کر پکڑا راستہ
نیا تے اچھوں ہو کوں ہندوئے فرخ
اب تک مجھ

کھولے عنبریں بال جب کرے کنگھی
کہ صلوات بھیجو او گیسوئے فرخ
اس

ہوا سحر باطل سبھی ساحراں کا
فسوں پڑتے ہیں نین جادوئے فرخ
پڑھتے آنکھیں

نہ آوے اثر ہم کوں تج مے تھی ساقی
تیری سے
چڑی مست ہم سر میں او بوئے فرخ
چڑھی ہمارے وہ

ہمن میل باندھے تمن میل سیتی
ہم تمھارے
اسی تھے ہمن میل ہے سوئے فرخ
اسی لیے ہمارا میلان

نہیں لیتے ہیں مشک تاتار کوئی
کہ آتا اہے باس اس موئے فرخ

رقیباں بڑائی تمن تم اچھو نت
تمھاری تمھیں تک ہے ہمیشہ
۳۱۰
دیا حق معانی کے تئیں خوئے فرخ

(ق)

(۶)

مولود علیؑ آوے فلک پر تھے ملک سوں
(سے)
تو آکہ نورانی کرے جگ پنے جھلک سوں
(آکے — عالم کو)

پیالا ہے چندر پھولاں تارے ہیں ازل کے
(چاند)
پھرتے ہیں ملک ہات لے طبقاں کے فلک سوں
(ہاتھ میں)

لے ناؤں علیؑ کا کرے مولود قطب شہ
(نام)
خشیاں وانداں کرے یک لک دو لک سوں
(خوشی — بخشش — لاکھ دو لاکھ)

جم جے توں قطب شہ کی تجے شاہ مدد ہے
(نت — تجھے)
لک ملک سکے لینے اشارت کے ملک سوں
(لاکھ)

تج دھاک کا پروا ہے یو درجن کے انکھیاں
(تیرے رعب — دشمن)
جو بھیری کوں جم راکھنے سکاری سو فلک سوں
(رکھنے)

مشرق تھے جو مغرب لگوں سلطانی ہے شہ کی
(سے — تک)
کہتا ہے نگن ساچ جو سُن جسے پیلک سوں
(سچے)

قطبا کی جو بخشش کا کریں سم گننے سن کر
(برابر گننے)
کاں ہو سکے سم دھنگری سو خار او ملک سوں
(کہاں — مقابل)
(ج)

(۷)

مرتضیٰ مولود آیا ہے بہت نوراں سیتی
(کے ساتھ)
جبرئیل نے وارنے طبقاں لیا حوراں سیتی
(نثار کرنے — لانے کے ساتھ)

کعبہ میں ہوئے تولد مرتضیٰ شیر خدا
کوئی نبی نا پایا اے حرمت اتنے جاواں سیتی
(یہ — اتنے)

مصطفےٰ آئے علیؓ کوں دیکھنے کہے فاطمہ ۳۲۰ بنجہ گناخی سوں سُنتے ہیں بہت نالاں ستی
ڈالتے سے

تب کہے حضرت نکرس منج سوں ایسے کام کد گر کریں گے تو کریں گے کفر کے شاہاں ستی
نہ کرسکیں مجھ سے کبھی

دین قوت پائیاں ان کے تولد تھے نِگٹ منج کوں کیا ڈر ہے کہو کفار کے کاماں ستی
سے مجھے سے

ان کے نوراں تھے ہی ہیں نین میانے روشنی شہ کے بنداں میں رہیا ہو بندہ ہو موقراں ستی
سے آنکھ میں بندوں رہا

کافراں کا سب غروری بھاگناس عہد میں مہرباں ہی کنا و دوستاں خوشیاں ستی
کرو

شاعراں بیچارے تیرا وصف کہنے کاں سکیں بس بندا عاجز ہوں تم دارو کرو درماں ستی
کہاں

قطب شہ ہے تج غلاماں میں غلام کمترین دیو میرا ہت پکڑ جلوا سکل شاہاں ستی
تیرے ہاتھ سب (ف)

(۸)

عرش حق کا لگیا جھلکن اوک مولود حیدرؑ تھے
لگا جھلکنے زیادہ

گگن ہور دھرت پائے ہیں جھلک ات سور چندر تھے
آسماں اور زمین زیادہ سورج چاند سے

جگت جنت تھے خوش آیا ہے نعمت آج قدرت سوں
دنیا سے

لگیا ہے نور کا برسن برسنے سا نوں انبر تھے
لگا بارش آسماں سے

ملک سا نو فلک تجھے آج آئے طواف کرنے نبیں
کے لئے سے

جو حق کا نور اتر آیا ہے کعبے میں عرش پر تجھے
سے

تجلی موماں کے سو دلاں اس دن تجھے یوں پائے ۳۲۰
سے

کہ پاوے صبح صادق روشنی جوں سورا نور تجھے
جس طرح سورج سے

سکل نبیاں سوں باطن تجھے علیؑ بن مصطفےٰ سوں حق
سب سے

کیا ظاہر جو دو جگ تائیں نپٹ ان دو نو رہبر تجھے
کے لیے

علیؑ بن کن نبیؐ کا جانشیں ہے جو علیؑ کوں حق

نبیؐ کا جانشیں کر پیار سوں بھیجا اپس گھر تجھے
اپنے سے

ہزاراں رحمت ہے تج پر جو حیدر کا دھرا یا دامن
تجھ

قطب شہ دو نو جگ میں سروری ہے تج و سرور تجھے
تجھے اس (ر ج)

(۹)

مولود خوشیاں آئیاں، مولود کی خوشیاں کرو
آئی ہیں
خوشیاں کے ناداں باجتے اس کوں منجے جہاں کرو
آواز بجتے میرے پاس

چوندھیر گرچہ سب خوشیاں ہور باس ہے لہار کا
چاروں طرف اور
رنگاں میں رنگ باکر کیتے رنگاں ستی ناداں کرو

جھمکے گلالی گال میں او مسہ نو یلا چھند کا
وہ
منج دل کے تئیں اس دل اپر سب مل کے اب قرباں کرو
میرے

اس نور کے او نار کو میں رات دن سیوا کروں
نبیؐ و علیؑ دولت ستی دم دم سبھی ایماں کرو
سے

نانگی نمازاں ناداب سب نار کو بھرائیا
او ناد بھر یا کن منے دشمن اپر بھاراں کرو
وہ آواز کان میں

اب نال منڈل عیش سوں مولود کا گرجا تو تم
سے

ساتو سُراں کے ناد سوں داؤد کا الحاں کرو
ساتوں

صدقے نبیؐ کے قطب شہ جم جم کرو مولود تم

۳۴۰
حیدرؑ کی برکت تھے سدا سب جگ پر فرماں کرو
سے

(ق)

( ✤ )

موالیاں سب کرو خوشیاں کہ آیا دن خلافت کا

خلافت وے رسول آپی بیاں کیتے شرافت کا
آپ ہی کرتے

سنوارے سب ملایک اونٹ زیناں کوں منبر انبر
کی سیڑھی سے آسمان

دیئے ہیں داد پیغمبر منبر پر چڑ فصاحت کا
چڑھ کر

کہے من کنت مولا مرتضیٰ کوں شاہ دو جگ کے

بیاں کیتے فصاحت سات رتبا سب بلاغت کا
کرتے کے ساتھ رتبہ

کنانے ہیں ملک منگل عرش پر کا جتے منڈل
کرائے یا گوائے

غدیر خم ہے یہ دن نگر شاہِ ولایت کا

جہاں لگ ہے جگت سب عید کرتے اس دیں کا
تک

کیا افضل سو شہ تب سب میں وے فیض عنایت کا

نبیؐ کوں حق کہیا یادِ علیؑ نادِ علیؑ سوں کر
کہا
علیؑ مظہر امو لک ہے رتن میری سو قدرت کا
بے بہا
نبیؐ صدقے علیؑ کا منقبت قطبِ زماں کہیا
کہا
کہ ہے دنیا و دیں میں اے نشاں منجکوں سعادت کا
یہ　　میرے لئے (ج)

( ۲ )

بیمیاں کا عید پھر کر آییا خُمِّ غدیر　　دو جہاں سب روشنی پایا ہوا اس عید کبیر
آیا
ایہ قرآں نازل جیوں ہوا حضرتؐ کے تئیں　　مرتضیٰؑ ہیں پیغمبرؐ جگ میں جیوں محمدؐ بنظیر
جس طرح　　مثل
انبیا ہور اولیا میں حق کیا تمنا بڑا　　سچ تمیں داماد پیغمبرؐ ہیں غلام الخبیر
اور　　تم کو　　تم ہی
مصطفیٰؐ کے امر پر سر تجیں دھر دل آیا چندا　　مرتضیٰؑ فرماں سو پھر کر آییا مہر منیر
زمین پر دھر نے　　چاند　　آیا
دین و دنیا دونی ہیں حضرت کے قایم تا ابد　　دو جہاں کی حکمتاں میں ہے تمہی روشن ضمیر
ہے　　تم ہی
کلِ عالم سب تمن خدمت کو باندھے ہیں کمر　　منج بندے بیچارہ کوں باندھو کمر ہو دستگیر
تمہارے　　مجھ

ازانل تجھے ہے غلام مصطفےٰ قطب زماں — مہنج غلام کتریں کوں دست پکڑو یا امیر

(ف)

( ۳ )

عید آئیا انند سوں یاراں مبارکی کا — خوشیاں سوں دوستاں کوں غم سب خوارجی کا

پھل بھاگ سب پھلے ہیں دشمن سو کیہ جلے — کلیاں انند کھلے ہیں ہے رت یوں سکی کا

شادیاں سکل کلاؤ خوشبوی کدم کلاؤ — چو دہیر عود جلاؤ دھد کا ربر مکی کا

پیالا ادھر چکانا ساجن وقت پلانا — لالن کوں سیج لیانا ہے وقت خوش فکی کا

ٹیلا سو تج پشانی ات بھاگ کی نشانی — کن موتی ہے نورانی زہرا و مشتری کا

بالی تو چھند بھری ہے یا حور یا پری ہے — بھوروپ سندری ہے دھرتی ہے تن نیکا ۲۰

صدقے نبی ملاوے تل تل قطب رجھاوے — ات چھند بندی سہاوے سار باں اس پری کا

(ج)

( ۴ )

سب کرو مل کر مبارک بادئی عید غدیر

اس خوشی انگے سبھی خوشیاں دسیں دایم صغیر

مومناں کوں شادی ہور خوشیاں کا آتا ہے خبر
تو خوشی کے بحر کوں پھر آنیا... ... کبیر

میز بانی عید کا جگ میں کنا و عیش سوں
مطرباں لا کر گو اور راگ ہور لاؤ عبیر

بھائی پن کے صیغے پڑتے مومناں اس عید میں
تو لکھے سنتے کے پانی سوں عطار د خوش دبیر

ساری عیداں کا خوشی سینپور ہے اس عید تھے
تو اسی عیداں میں دستا ہے بڑائی بے نظیر

مومناں اس عید تھے پائے ہیں جنت کا پون
جن شرف اس عید کا پایا سو او ہے جگ میں ہیر

باجتے اس عید کے طبلاں ہیرک سا تو منے
چاند سورج تو ہوئے ہیں دو جگت میانے منیر

تس دنا بن کوئی دن نا ہیں دعا منگنے کتیں
ان دنوں کے بغیر کہے لیئے
مرتضیٰ تیں مصطفےٰ ہیں عید میں دیتے سریر
کو

مدح کیتے مرتضیٰ کے نامیں پیغمبر ا پیں
کرتے لئے خود
تو ہوا حضرت کی برکت دین و ایماں جگ منیر
۲۰۰

رکھ منجے حضرت کے صدقے یا الٰہی ان میں
مجھے
ہور رکھو ایماں درست دو جگ میں ہو منج نصیر
اور

مدح کیتا کون کہ آپ کی مدح کوں پایاں نہیں
کیتا رکھوں
گرد اُنو کی نعل کا سُرما کریں شاہ و وزیر
اُن

کر دعا توں بھیج صلواتاں محمد پر سدا
تو
اس صلوات تھے ہوگا تجھے فتح کبیر
سے

ہے محمد قطب شہ بارہ اماماں کا غلام
(ق)
ئیں جو عاجز داس تیرا یا علی منج دستگیر

(۵)

خلافت دے نبی کہے یوں کہ منج بعد از سو حیدر ہے

میرے

سکل مومن مسلماناں کوں دو جگ میں سو رہبر ہے

سب

خلافت حق تھے آیا آج میہراں سوں علیؑ کے تئیں

سے لئے

سو سات اسمان عرش کرسی کہ تو کھن کا جو منبر ہے

آسمان

علیؑ سے کفر بھنجن تھے تو تھا بنیا دین کا پایا

سے اٹھے تھا

علیؑ سو دین رکھنہارا محمدؐ دین کا گھر ہے

ولیاں سب ایک چت ہو کر رہے سب معتقد ہو کر

دل

کہے سب سیس کے اوپر ولایت کا سو چھپتر ہے

سر

ہوا پرگٹ جدہاں سیتے دنیا ہور دین قدرت سوں

ظاہر جب سے اور سے

سکل پچت میں توں فاضل نہ کوئی تیرے برابر ہے

سب

عطار دیچ لکھیا ہے سو کہکشاں کلک سوں تیری
سو آسماں کے ورق او پر بدل ریکھاں سو سطر ہے

نبی صدقے قطب شہ نے علی کا پکڑیا ہے دامن
کہ او منج کوں چھڑا او نہار ہو رسب ٹھار رہبر ہے　(ج)

( ۶ )

خم غدیر دن تھے دو جگ ہوا نورانی　　عالم سکل ہوا ہے جوں بہشت جاودانی
سب دیس تھے بڑا ہے یو دیس کا مراتب　　پہنچا ہے آج کے دن تھے عیش کامرانی
حق تھے نبی علی کوں اپ جانشیں کیے آج　　تب مومناں خوشیاں سوں کسوت کیے شہانی
بیٹھے علی تخت پر دن آج حق حکم تھے　　پلنے ہیں شیعیاں سب اس دن تھی زندگانی
ایتا بڑا مراتب تب عرش کوں دیا حق　　رکھیا علی کے پگ تل جب عرش اپ پیشانی
جو کوئی کریگا اس دن واجب سوں عیش عشرت　　دو جگ میں عیش آنند ہے کرنے کا اس نشانی

حق کی نظر تھے قطبا تیرا بڑا ہے رتبا
سے
صدقے نبیؐ علیؑ ہے تج باعث ہور بانی (ج)
تیرا

(۷)

سب جگ کرے آنند کہ عیدِ غدیر ہے — عیداں منے یو عید بڑا ات گھنبیر ہے
میں یہ گہرا
روشن ہوا ہے دین دنیا آج کی دینا — دو جگ اُپرا میر سو حضرت امیرؑ ہے
دن
تج سبو.... سماں سدا دھیان یوں پھرے — تج دھاک تھے زمین سو یک ٹھار تھیر ہے
تیری سے جگہ
سلطان دین ہور دنیا کا علیؑ سچا — تر لوک لوگ اُس کے سو گھر کا فقیر ہے
اور تینوں عالم
تلوا ہوا ہے سور بدل کا پکڑ سپر — کہکش نیزا لے ہات چند گوب ابیر ہے
سورج بادل کہکشاں چاند
سب شیعیاں کوں آج خوشیاں پر خوشیاں اہیں — سب خاجیاں کوں آج دلاں میانے تیر ہے

صدقے نبیؐ کے دو نو جہاں میانے یا علیؑ
قطبا بندے کمینے کا توں دستگیر ہے (ج)
تو

(۸)

خوشیاں سوں آج کے دن مل ملک چوندھیر تھے سارے بھی

سے چاروں طرف سے پھر

کرن عیدِ غدیر رات جیا ؤ محلاں تن سنگارے بھی

کرنے پھر

مقرب فرشتے چار وری کن تھے علیؑ کے تئیں

کے پاس سے

لے آئے و بدبے سیتی ولایت کے پھرارے بھی

سے

کرن رشتت علیؑ شاہِ ولایت کا سو ہر ٹھارا

جگہ

کھڑے قطار کر رضواں اشت کرنہارے بھی

جنت کے حور ہور غلمان کر سب کسوتاں نوری

اور

علیؑ کے چرن دیکھے کر علیؑ کے وار ٹھارے بھی

دروازہ پر ٹھیرے قدم

سپت گگن پھر نہارے سو دھرے چوندھیر تھے سرزمیں

سات آسمان پھر نیوائے چاروں طرف سے سرزمین پر

ہوئے مل سب علیؑ پر تھے فدا چند سورتارے بھی

سے چاند سورج پھر

علیؑ شیرِ خدا کا چھانو اچھو کر جم اُپر سر پر

رہے ہمیشہ

ملک پیغمبراں پیراں دعا کر ہت پیارے بھی

ہاتھ پھر

نبیؐ صدقے قطب عید غدیر آنند سوں کرتا دیکھ

سکل ہاتف سو رحمت تجھ کو قطبا کر پکارے بھی

سب پھر

(ج)



(۱)

خدا کے کرم سیتے شبرات آیا — خوشیاں کا اجالا جگت میں دکھایا
سے — شب برات — دنیا

براتاں لیکر آیا ساریاں نبی تھے تس ہو — خوشیاں عشرتاں سوں کہ جگ جگ جگایا
لے کر — سب — کے ساتھ دنیا کو جگمگ کیا

اماماں میا ہے محمد قطب پر — نبی ہور علی کے دیا سوں سہایا
محبت — اور — کرم سے بھلا ہوا

خوشیاں عشرتاں ذوق دایم سو ہنت — شہا کے مندر ڈھمٹمایاں بجایا
بارگاہ میں

خدا قطب شہ کوں شہنشاہ کرکر — سو سارے جگت میں دوراہی پھرایا
دہائی، ڈھنڈوری

محمد قطب شہ کے سارے فندیاں کوں — سونا بود کر کر جگت تھے گنوایا
کو — دشمنوں — سے — گم کیا

نبی صدقے امرت سر قطب شہ کوں — سو ساقی کوثر پیالے پلایا
کو — آب حیات کی شراب

(ج)

(۲)

جو شبرات ات جھلک سوں جگ میں آیا ۱۰۴ تو سب جگ اس جھلک تھے جگ جگایا
شب برات — سے — سے

شرف شبرات تھے سب رات پائے — شرف سب رات تے شبرات پایا
سے — سے

